**(اس کا نام جہان سکندر ہے۔ اور وہ کچھ عرصے سے مصر میں رہائش پذیر ہے۔ آپ قاہرہ جا رہی ہیں اور قاہرہ کو وہ بہت اچھے سے جانتا ہے۔ آپ کو قاہرہ میں اس سے بہتر ساتھی نہیں ملے گا۔)**

اس نے گردن اٹھا کے آواز دی۔ ''ہیلو؟''

ٹھک ٹھک کی آواز رک گئی۔ البتہ بونٹ کے پیچھے کھڑا شخص جھک کے تاریں جوڑتا رہا۔

''میں تالیہ ہوں۔'' اس نے با آواز بلند پکارا۔ آگے پیچھے کی دکانوں کا شور' دور سڑک سے گزرتا بے ہنگم ٹریفک... غرض آواز سننا بے حد دشوار تھا۔

''آپ کو احمد نظام نے بتایا تھا میرے بارے میں؟'' اس نے بے چینی سے پوچھا۔ اگر اب اس شخص نے جواب نہیں دیا تو وہ پلٹ جائے گی۔

''ہاں۔ تم وہ ہو جس نے بے وقوفوں کی طرح اپنی وزیراعظم پہ بھروسہ کر کے ڈیل سائن کی ہے جو کبھی پوری نہیں ہو گی۔ میری مانو اور یہاں سے کسی اور ملک بھاگ جاؤ۔'' وہ آدمی اب بھی جھکا تاریں جوڑنے میں لگا تھا۔ اس کا انداز سرد اور سپاٹ تھا۔ تالیہ کے ماتھے پہ بل پڑے۔

''یہ میرا اور میری وزیراعظم کا مسئلہ ہے۔ میں اسے خود ہینڈل کر لوں گی۔ آپ میری مدد کریں گے یا نہیں؟ احمد نظام نے کہا تھا کہ آپ کو سب کرنا آتا ہے۔''

''پتہ نہیں اس نے تمہیں کیا کہانیاں سنائی ہیں۔ میں قاہرہ کا ایک غریب مکینک ہوں اور کچھ نہیں۔''

وہ چند لمحے لب بھینچے اس کھلے بونٹ کو دیکھتی رہی۔ پھر پیر پٹخ کے مڑ گئی۔

''لیکن میں یہ سننا چاہوں گا کہ وزیراعظم نے تمہیں کس کام سے یہاں بھیجا ہے؟''

وہ جو واپس جانے لگی تھی' اس بات پہ ٹھہری اور پلٹی۔ وہ آدمی اب بھی بونٹ کے پیچھے جھکا ہوا تھا اور دکھائی نہ دیتا تھا۔

''آپ نے میری مدد کرنی ہے یا نہیں؟ اگر نہیں کرنی تھی تو میری ٹیکسی میں وہ ''ویلکم ٹو قاہرہ'' کا نوٹ رکھوانے کی یا مجھے فالو کرنے کی کیا ضرورت تھی؟''

''کام کیا ہے؟'' دوسری طرف کوئی اثر نہیں ہوا تھا۔ یا شاید اس آدمی نے پہلے سے ہی اس کی مدد کرنے کا فیصلہ کر رکھا تھا۔

تالیہ نے گہری سانس لی اور گردن کڑا کے بولی۔

''مجھے صوفیہ رحمٰن کے لیے ایک چیز چوری کرنی ہے۔''

''کیا؟'' وہ اب پانی انجن کے اندر انڈیل رہا تھا۔ سڑ سڑ کی آواز آنے لگی۔

''ایک کتاب۔''

''انٹرسٹنگ۔مگر کہاں ہے یہ کتاب؟ قیمتی ہو گی یقیناً۔کسی میوزیم'لائبریری یا کسی کی پرائیوٹ کلیکشن میں ہے؟''انجن سے دھواں نکلنے لگا تو وہ پیچھے ہوا۔دھویں کے باعث تالیہ اور اس کے درمیان دھندلی سی دیوار آ گئی تھی۔

''وہ کتاب کہیں بھی نہیں ہے۔وہ تو ابھی تک چھپی ہی نہیں ہے۔''

وہ چونکا اور سر اٹھایا۔''تو پھر وہ ہم نے کہاں سے چرانی ہے؟''

اس کے ''ہم'' کہنے پہ تالیہ مسکرائی۔اتنے دن میں پہلی دفعہ وہ مسکرائی تھی۔

''ہم نے اسے اس کی رائیٹر کے ذہن سے چرانا ہے۔''

''واٹ؟'' جہان نے زوردار آواز کے ساتھ بونٹ بند کیا۔

دھوئیں کی دیوار درمیان سے چھٹنے لگی۔

اور تب تالیہ نے پہلی دفعہ اس کا چہرہ دیکھا۔

**(حالم کی اگلی قسط ''حالم'' اور ''جنت کے پتے'' کا cross-over ہوگی۔ اس کراس اوور قسط کا نام ''چور اور جاسوس'' ہے اور آپ اسے اکتوبر کے آخری ہفتے میں پڑھ سکیں گے۔ان شاء اللہ)**